# الرسالہ

سرپرست
مولانا وحید الدین خاں

زندگی کا راز یہ ہے کہ ——————

آدمی اس حقیقت کو جان لے کہ ہر پھول کے ساتھ
ایک کانٹا ہوتا ہے اور ہر کانٹے کے ساتھ ایک پھول

جولائی ۱۹۸۳ ☐ قیمت فی پرچہ — تین روپے ☐ شمارہ ۸۰

اسلامی مرکز کا ترجمان

# الرسالہ

جولائی ۱۹۸۳

شمارہ ۸۰

جمعیۃ بلڈنگ قاسم جان اسٹریٹ دھلی ۱۱۰۰۰۶ (انڈیا)

## تعارفی سٹ

اسلام کے تعارف پر ہم نے پانچ کتابوں کا ایک سٹ تیار کیا ہے جو مدارس میں ابتدائی اسلامی تعلیم کے لئے بھی مفید ہے اور اسلام کے عمومی تعارف کے لئے بھی۔ یہ سٹ حسب ذیل ہے۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ سچا راستہ | دو روپیہ |
| ۲۔ دینی تعلیم | تین روپیہ |
| ۳۔ حیات طیبہ | تین روپیہ |
| ۴۔ باغ جنت | تین روپیہ |
| ۵۔ نار جہنم | تین روپیہ |

اس تعارفی سٹ کو اردو کے علاوہ دوسری زبانوں میں شائع کرنے کے لئے جو لوگ کوئی تعاون کریں وہ انشاءاللہ خدا کے یہاں اس کا اجر پائیں گے۔

مکتبہ الرسالہ جمعیتہ بلڈنگ قاسم جان اسٹریٹ دہلی ۶

زر تعاون سالانہ ۳۶ روپیہ • خصوصی تعاون سالانہ دوسو روپے • بیرونی ممالک سے ۲۰ ڈالر امریکی

# نکلی ہوئی جماعتیں

ایک ہپی دہلی کی سڑکوں پر گھوم رہا تھا۔ جسم پر سادہ کھردرے کپڑے، گلے میں مالا، ہاتھ میں کڑا اور کندھے پر ایک چھوٹی ڈھولک۔ اس سے پوچھا گیا تو اس نے بتایا کہ وہ کناڈا کا رہنے والا ہے۔ اس نے مزید بتایا کہ کناڈا میں اس کے پاس ذاتی مکان، ذاتی کار، ایک اچھی بیوی اور عمدہ ملازمت تھی۔ اس کے بعد اس نے کہا: مگر یہاں میرا کوئی گھر نہیں۔ جہاں بھی نیند آتی ہے سو جاتا ہوں، چاہے وہ فٹ پاتھ کیوں نہ ہو۔ میرے پاس یہاں کوئی سواری نہیں۔ ملازمت نہیں۔ میری بیوی مجھ کو چھوڑ چکی ہے۔ "یہ جو بال اور داڑھی آپ بڑھی ہوئی دیکھ رہے ہیں، یہ صرف پچھلے چھ مہینہ کی پیداوار ہیں" یہ کہہ کر اس نے اپنے بیگ کے اندر سے اپنا پاسپورٹ نکالا۔ پاسپورٹ کی سابقہ تصویر میں وہ ایک خوبرو نوجوان دکھائی دے رہا تھا۔

"پھر آپ نے کناڈا جیسے ملک کو چھوڑ کر انڈیا کو کیوں پسند کیا" اس کے جواب میں اس نے نہایت سنجیدگی کے ساتھ رک رک کر یہ الفاظ کہے:

There I was comfortable physically.
Here I am comfortable spiritually

وہاں مجھ کو جسمانی سکون تھا، یہاں مجھ کو روحانی سکون ہے۔ (الجمعیۃ ویکلی ۱۰ جولائی ۱۹۷۰)

تبلیغی جماعت مسلمانوں میں دینی بیداری کا کام نہایت کامیابی کے ساتھ کر رہی ہے۔ اس کی کامیابی کا خاص راز وہ "تدبیر" ہے جو اس سلسلے میں اس نے اختیار کی ہے۔ اس کی تدبیر یہ ہے کہ لوگوں کو ان کے ماحول سے نکال کر باہر لے جایا جائے۔ آدمی اپنے ماحول میں دنیوی مسائل میں مشغول رہتا ہے۔ اس کا ذہن دینی امور پر سوچنے کے لئے فارغ نہیں ہوتا۔ مگر جب وہ اپنے ماحول کو چھوڑ کر باہر کی دنیا میں آجاتا ہے تو اس وقت اس کا ذہن اس قابل ہو جاتا ہے کہ جو کچھ اس سے کہا جائے اس کو سنے اور پکڑے۔

مغرب کے یہ ہپی گویا غیر مسلموں میں سے اسی قسم کے نکلے ہوئے لوگ ہیں۔ یہ اپنے آپ نکلی ہوئی جماعتیں ہیں۔ ضرورت ہے کہ غیر مسلموں کی ان نکلی ہوئی جماعتوں کو دین سکھانے کے لئے اسی طرح استعمال کیا جائے جس طرح تبلیغی جماعت مسلمانوں کو باہر نکال کر انہیں دین سکھانے کی مہم چلا رہی ہے۔

# بڑی چھلانگ کب

امریکی خلاباز آرمسٹرانگ (Neil Armstrong) نے جولائی ۱۹۶۹ میں پہلی بار چاند پر قدم رکھا تھا۔ جب وہ اپنی خلائی مشین کے ساتھ چاند پر اترا تو امریکہ کے مشن کنٹرول کو اس کے یہ الفاظ موصول ہوئے: یہ ایک آدمی کے لئے ایک چھوٹا قدم ہے مگر انسانیت کے لئے وہ ایک عظیم چھلانگ ہے:

That's one small step for a man, one giant leap for mankind

آرمسٹرانگ اور اس کے دو ساتھی امریکہ کے ۳۰ بہترین خلابازوں میں سے چنے گئے تھے۔ ان کے اندر وہ خصوصیات امتیازی درجہ میں موجود تھیں جو اس مشکل تاریخی مہم کے لئے درکار تھیں ــــ پرواز میں غیر معمولی مہارت، ذہانت اور قوت، معلومات کو اخذ کرنے کی صلاحیت، برف کی طرح ٹھنڈا ہونے کے باوجود چیلنج کو بے خطر قبول کرنا۔ پھر ان کو شدید قسم کے تربیتی کورس سے گزرنا پڑا۔ مثلاً وہ دیر دیر تک گہرے پانی میں رہے تاکہ بے وزنی کی حالت کے عادی بن سکیں۔ انہوں نے بے شمار قسم کے ممکن ہنگامی حالات (Emergencies) کا تجربہ کیا۔ انہوں نے فلکیات، خلابازی، راکٹ کی پرواز کے کورس پڑھے۔ انہوں نے خلائی کمپیوٹر اور چاند کی طبیعیات کا مطالعہ کیا۔

ان کا ۳۱۰۰ ٹن کا اپالو ۱۱ ایک عظیم دیو معلوم ہوتا تھا۔ وہ ۳۶ منزلہ عمارت کے برابر اونچا تھا۔ اس کے اندر آٹھ ملین پرزے تھے اور ۹۱ انجن نصب تھے۔ سب سے اوپر وہ چھوٹی سی مشین (Columbia) تھی جس کے اندر خلابازوں کو بیٹھ کر اپنا سفر طے کرنا تھا۔

خلائی مشین نے اوپر بلند ہو کر ڈھائی گھنٹہ زمین کا چکر لگایا۔ اس کے بعد اس کی رفتار ۴۰۲ میل فی منٹ ہو گئی۔ ۳۰۰۰ میل کی بلندی پر پہنچ کر کولمبیا الگ ہو گئی۔ اس مشین کا نیچے اوپر تک تمام حصہ پرزوں سے بھرا ہوا تھا۔ خلابازوں کے بیٹھنے کے لئے مشکل سے اتنی جگہ تھی جتنی ایک ٹیکسی میں ہوتی ہے۔ بالآخر خلاباز چاند پر اترے۔ وہاں سے ۴۶ پونڈ مٹی لی۔ انہوں نے چاند کی سطح پر پانچ لاکھ پونڈ کے آلات چھوڑے۔ چاند کی سطح پر انہوں نے دوسری چیزوں کے ساتھ اپنے قدموں کا نشان بھی چھوڑا جو وہاں تقریباً نصف ملین سال تک باقی رہے گا۔

اتنی زیادہ تیاریوں کے بعد وہ چھوٹا قدم اٹھایا جا سکا جس کا نتیجہ ایک بڑی چھلانگ ہو۔

# اعلیٰ ظرفی

مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے سرسید مرحوم کا ایک واقعہ (الافاضات الیومیہ، جلد ۱) ان الفاظ میں بیان کیا ہے:

ایک انگریزی تعلیم یافتہ شخص ملازمت نہ ملنے کی وجہ سے پریشان تھا۔ کیا سوجھی کہ ایک بڑے انگریز افسر کے پاس پہنچا اور کہا کہ میں سرسید کا داماد ہوں مجھ کو ملازمت کی ضرورت ہے۔ وہ انگریز بہت ہی خاطر سے پیش آیا اور کہا کہ آپ ٹھہریں۔ اس کو ٹھہرا کر اس کی لاعلمی میں ایک تار سرسید کو دیا کہ فلاں شخص اس نام کا ہمارے پاس ملازمت کے خیال سے آیا ہے اور اپنے آپ کو آپ کا داماد کہتا ہے کیا یہ واقعہ صحیح ہے؟

جواب میں سرسید نے اس انگریز کو لکھا بالکل صحیح ہے۔ ضرور آپ ملازمت کے لئے کوشش فرمادیں میں آپ کا ممنون ہوں گا۔ اس شخص کو ملازمت مل گئی۔

ایک روز اتفاقاً اس انگریز نے اس شخص سے یہ واقعہ (سرسید سے تحقیق حال کا) بیان کر دیا۔ یہ بہت ہی شرمندہ ہوا اور کچھ عرصہ کے بعد یہ شخص علی گڑھ آیا۔ اور سرسید سے مل کر معافی کی درخواست کی اور کہا کہ میں وہی ہوں جس نے اپنے آپ کو آپ کا داماد بتا کر ملازمت لی ہے۔ یہ گستاخی بضرورت تھی۔

سرسید نے جواب میں کہا کہ گو یہ بات اس وقت غلط تھی۔ مگر اب صحیح ہو جائے گی، داماد کہتے ہیں بیٹی کے شوہر کو۔ اس کی ایک صورت تو یہ تھی کہ میری بیٹی آپ کی بیوی ہوتی سو یہ تو نہیں ہو سکتا مگر دوسری صورت ممکن ہے وہ یہ کہ آپ کی بیوی کو میں اپنی بیٹی بنالوں سو میں آپ کی بیوی کو اپنی بیٹی بناتا ہوں اور وہ میری بیٹی اور میں اس کا باپ!

یہ توجیہہ وقتی ہی نہ تھی۔ بلکہ تازندگی باپ بیٹی اور داماد کا سا برتاؤ رکھا۔ بلانا، لینا دینا سب اسی طرح رکھا۔ (تہذیب الاخلاق علی گڑھ)

ساری دنیا کا ہمدرد بننا بہت آسان ہے۔ مگر قوم کا ایک مصیبت زدہ فرد، جس سے ٹھیس بھی پہنچی ہو، اس کے معاملہ کو اپنا معاملہ بنالینا سخت مشکل ہے۔ یہ وہی شخص کر سکتا ہے جو قوم کا سچا خیر خواہ ہو اور اسی کے ساتھ بڑے دل والا بھی۔

# روزہ کے بارہ میں

آل انڈیا ریڈیو (نئی دہلی) نے ۱۹ اگست ۱۹۷۸ کی شام کو ساڑھے نو بجے ایک پروگرام رکھا۔ اس کا عنوان تھا "روزہ کیا ہے"۔ یہ آدھ گھنٹہ کی ایک ریڈیائی بات چیت تھی جس میں تین مذاہب کے نمائندوں کو دعوت دی گئی تھی کہ وہ اپنے اپنے مذہب کے مطابق روزہ کے تصورات بیان کریں۔

راقم الحروف نے اسلام کی نمائندگی کی۔ بقیہ دو صاحبان حسب ذیل تھے:

پنڈت سچیدانند شاستری (ہندو دھرم)

آرک بشپ ناصر (عیسائیت)

راقم الحروف کو اس ریڈیائی بات چیت کا کوآرڈینیٹر بنایا گیا تھا۔ ہر ایک نے اپنے اپنے مذہب کی روشنی میں بتایا کہ اس کے نزدیک روزہ کیا ہے اور وہ اس کے مذہب میں کس لئے اور کس شکل میں فرض کیا گیا ہے۔

روزہ، جس کو عربی میں صوم، ہندی میں برت اور انگریزی میں فاسٹنگ کہتے ہیں، ہر مذہب میں کسی نہ کسی طور پر پایا گیا ہے۔ اگرچہ اس کی مدت اور اس کی شکل میں ایک مذہب اور دوسرے مذہب کے درمیان اختلاف ہے مگر وہ ایک یا دوسری صورت میں ہر جگہ موجود ہے۔

اس کی وجہ یہ ہے کہ روزہ نفس کو کنٹرول میں لانے کی تربیت ہے اور نفس پر کنٹرول (یا نفس کشی) کو ہر مذہب میں خصوصی اہمیت حاصل رہی ہے۔ مذہب جس قسم کے انسان بنانا چاہتا ہے۔ اس کے لئے ضروری ہے کہ آدمی کا نفس اس کی عقل کے قبضہ میں ہو اور روزہ آدمی کو اسی کے لئے تیار کرتا ہے۔

آدمی دو چیزوں کا مجموعہ ہے۔ جسم اور روح۔ جسم مادی اور کثیف ہے۔ روح غیر مادی اور لطیف۔ اگر ہم جسم کی ہر خواہش کو بے روک ٹوک پورا کرتے رہیں تو جسم زور آور بن جائے گا اور وہ روح کے اوپر غالب آجائے گا۔ روزہ اسی آزادی پر پابندی لگانے کا دوسرا نام ہے۔ روزہ آدمی کے جسم کو ایک حد کے اندر رکھ کر آدمی کو اس قابل بناتا ہے کہ اس کی روح اس کے جسم کے

اوپر حکمرانی کرے۔ اس کا لطیف وجود اس کے کثیف وجود کو اپنے قبضہ میں رکھے۔

دونوں صاحبان نے اسی بات کو اپنے اپنے انداز اور اپنے اپنے لفظوں میں بیان کیا۔

راقم الحروف نے جو بات کہی وہ یہ تھی کہ روزہ محض اپنی ظاہری شکل کے اعتبار سے مطلوب نہیں ہے۔ یعنی ایسا نہیں ہے کہ آدمی صبح سے شام تک کھانا پینا بند رکھے تو بس اس کا روزہ ہوگیا۔ روزہ کی یہ ظاہری صورت دراصل ایک علامت ہے اور اس کے ذریعہ ایک خاص روحانی اور اخلاقی سبق دینا مقصود ہے۔

وہ سبق یہ ہے کہ دنیا میں آدمی کو چاہیئے کہ وہ صحیح اور غلط اور جائز اور ناجائز میں فرق کرے۔ وہ صحیح اور جائز کو لے لے اور غلط اور ناجائز سے اپنے آپ کو بچائے۔ یہی وہ چیز ہے جو اس کی آخرت میں آنے والی مستقل زندگی کو کامیاب بناتی ہے۔

یہ روزہ دراصل زندگی کا ایک گہرا اصول ہے۔ دنیا میں ایک تاجر اپنے کو فضول خرچی سے بچاتا ہے۔ ایک طالب علم اپنے اوقات کو بیکار ضائع کرنے سے بچاتا ہے۔ ایک مزدور اپنے آپ کو کاہلی اور بددیانتی سے بچاتا ہے۔ اس طرح بچ بچاؤ کی زندگی گزارنے ہی کا نام موجودہ دنیا کی کامیابی ہے۔ کاہلی، فضول خرچی، عیاشی، ضیاع وقت سے آدمی اپنے آپ کو نہ بچائے تو وہ کسی طرح امتحان کی اس دنیا میں کامیابی حاصل نہیں کرسکتا۔

ایسا ہی کچھ معاملہ آخرت کا بھی ہے۔ اسلام کے نزدیک آخرت کی کامیابی کا راز "روزہ دار زندگی" ہے۔ آدمی کو اپنی اگلی زندگی کو کامیاب بنانے کے لئے یہ کرنا ہے کہ وہ موت سے پہلے والی زندگی میں متقیانہ روش اختیار کرے۔ وہ کچھ چیزوں سے اپنے آپ کو بچا کر رکھے۔

آخرت کو برباد کرنے والی چیزوں سے بچنا اور ان کو چھوڑ کر حلال دائرہ میں زندگی گزارنا، یہی وہ سبق ہے جس کو دینے کے لئے روزہ فرض کیا گیا ہے۔

پھر اس کا دوسرا پہلو یہ ہے کہ جو شخص دن بھر روزہ رکھتا ہے، اس کو شام کے وقت کھانے کی لذت ملتی ہے۔ اسی طرح جو شخص دنیا میں خدا کی منع کی ہوئی چیزوں سے بچے گا وہی آخرت میں زندگی کی حقیقی لذتوں کو پائے گا ـــــــ دن کا روزہ اگر موجودہ دنیا کی مشقتوں کی علامت ہے تو شام کا کھانا آخرت کی راحتوں کی علامت۔

# اسلامی کردار

خدا سب سے بڑا ہے ۔ وہ سب سے زیادہ کامل ہستی ہے ۔ آدمی جب ایسے خدا کو پاتا ہے تو خدا کی خدائی اور اس کے مقابلہ میں اپنی بندگی کا احساس اس کی نفسیات کو بالکل بدل دیتا ہے ۔ اس کی اس نفسیات کا اظہار اس کی روزمرہ کی زندگی میں بھی ہوتا ہے اور اس کی دینی سرگرمیوں میں بھی ۔

ایسا آدمی بالکل فطری طور پر تواضع اور انکسار کا نمونہ ہوتا ہے ۔ اس کی باتوں میں مٹھاس اور اس کے عمل میں نرمی پائی جاتی ہے ۔ اس سے کسی کو شر کا اندیشہ نہیں ہوتا ۔ ہر ایک کو اس سے یہ امید ہوتی ہے کہ وہ انصاف کے حدود کا پابند رہے گا اور اپنے لئے اس چیز کا مطالبہ کرے گا جو فی الواقع اس کا اپنا ہے ۔ وہ ہر ایک کو اس کا حق ادا کرتا ہے اور برائی کا جواب بھلائی سے دینے کی کوشش کرتا ہے ۔

اس کا احساس اس کو مجبور کرتا ہے کہ وہ اپنی کمزوری کا فوراً اعتراف کرلے ۔ وہ حسد اور گھمنڈ سے خالی ہوتا ہے ۔ کسی کی خوبی کا اعتراف کرنے میں اس کا دل تنگ نہیں ہوتا ۔ اس کی خوشی اس میں ہوتی ہے کہ کسی کے اندر عیب دیکھے تو اس کو چھپالے ۔ کسی سے قصور ہو جائے تو اس کے قصور کو معاف کر دے ۔ اس کی ذات کو کسی سے دکھ پہنچے تو اس کے اندر انتقام کی آگ نہیں بھڑکتی ۔ وہ دوسروں کے کام آکر خوش ہوتا ہے ۔ وہ جو کچھ کرتا ہے اللہ کی خوشنودی کے لئے کرتا ہے نہ کہ اپنی غرض پوری کرنے کے لئے ۔ وہ تعریف و تنقید سے بے نیاز ہو کر اپنے کام میں مشغول رہتا ہے ۔

ایسا آدمی جب خدا کے لئے اٹھتا ہے تو اس کے مدعوئین کو اس کی طرف سے خدائی اخلاقیات کا تجربہ ہوتا ہے ۔ وہ لوگوں سے معاملہ کرنے میں عالی ظرف اور فراخ حوصلہ ہوتا ہے ۔ وہ ہر حال میں لوگوں کا ہمدرد اور خیر خواہ ہوتا ہے ۔ وہ شریف اور بردبار ہوتا ہے وہ خدا پر بھروسہ کرنے والا ہوتا ہے اور جو کچھ ملے اس پر قناعت کرنے والا ۔ وہ ایک انسان اور دوسرے انسان کے درمیان حق اور ناحق کی بنیاد پر فرق کرتا ہے نہ کہ اس بنیاد پر کہ کون اس کا اپنا ہے اور کون اس کا اپنا نہیں ۔

# ساٹھ کیلو میٹر

جابر حسین ایک ریلوے گارڈ تھے۔ ان کی ملازمت کی مدت پوری ہو چکی تھی۔ ۱۷ جولائی ۱۹۸۱ کو وہ اندور۔ بلاسپور ایکسپریس لے کر روانہ ہوئے۔ یہ گارڈ کی حیثیت سے ان کا آخری سفر تھا۔ کیونکہ اگلے دن ۱۸ جولائی سے وہ ریٹائر ہونے والے تھے۔ ریٹائر منٹ کے بعد انہوں نے اپنی زندگی کا پورا نقشہ بنا رکھا تھا۔ ان کا خیال تھا کہ اب وہ اپنے اس نقشہ کو زیر عمل لانے کے کنارے پہنچ چکے ہیں۔ ریلوے گارڈ کی حیثیت سے اپنی ڈیوٹی کے آخری سفر پر روانہ ہوتے ہوئے انہوں نے اپنے دوستوں سے کہا " کل سے میری دوسری زندگی شروع ہو گی "

یہ سفر جابر حسین کے لئے واقعی آخری سفر تھا اور اس کے بعد ہی ان کی دوسری زندگی شروع ہو گئی۔ مگر اس معنی میں نہیں جس میں کہ انہوں نے سمجھا تھا بلکہ کسی اور معنی میں۔ ان کی ایکسپرس ٹرین اپنی منزل سے ساٹھ کیلو میٹر کے فاصلہ پر تھی کہ پیچھے سے آنے والی ایک مال گاڑی ان کی ٹرین سے ٹکرا گئی۔ گارڈ کا ڈبہ چکنا چور ہو گیا۔ جابر حسین فوراً ہلاک ہو گئے۔ ایک ریلوے افسر نے اس حادثہ پر تبصرہ کرتے ہوئے کہا:

Sixty kilometres more and it would have been the end of his official journey.

جابر حسین نے اگر ۶۰ کیلو میٹر اور طے کر لیا ہوتا تو ریلوے ملازم کی حیثیت سے ان کا سفر پورا ہو جاتا (انڈین ایکسپریس ۱۸ جولائی ۱۹۸۱)

یہی اس دنیا میں ہر آدمی کا حال ہے۔ ہر آدمی اپنی زندگی کو لمبی تصور کئے ہوئے ہے۔ وہ سمجھتا ہے کہ اس کا سفر "۶۰ کیلو میٹر" کے بعد پورا ہو گا۔ مگر موت کا فرشتہ اس کو ۶۰ کیلو میٹر سے پہلے ہی پکڑ لیتا ہے۔ ہر آدمی موجودہ دنیا میں "اپنی کل" کی تعمیر کا ایک نقشہ لئے ہوئے ہے۔ مگر اچانک موت آکر اس کو بتاتی ہے کہ اس کی "کل" اس دنیا میں شروع نہیں ہوتی جہاں ۱۷ جولائی کے بعد ۱۸ جولائی اور ۱۸ جولائی کے بعد ۱۹ جولائی کی تاریخیں آتی ہیں۔ بلکہ اس کی کل اس ابدی دنیا میں شروع ہوتی ہے جہاں دنیا کے کیلنڈر لپیٹ کر رکھ دئے جاتے ہیں۔ آدمی جہاں اپنے سفر کو ختم سمجھ رہا ہے وہیں سے اس کے حقیقی سفر کا آغاز ہوتا ہے۔

# نگاہ کا فرق

ابوالدردار رضی اللہ عنہ بیٹھے ہوئے تھے۔ ان کے سامنے سے ایک گاڑی گزری جس میں دو جانور جتے ہوئے تھے۔ ایک جانور چلتے چلتے بیٹھ گیا۔ تو مالک نے اس کو کوڑا مارا۔ یہ دیکھ کر حضرت ابوالدردار کی زبان سے نکلا: ان فیہما لمعتبرا (اس میں بھی عبرت ہے) یعنی جس جانور نے اپنی ذمہ داری پوری کی وہ بچ گیا اور جس جانور نے کوتاہی کی اس پر مالک کا ڈنڈا پڑا۔

حضرت ابوالدردار اس موقع پر اور بہت سی باتیں کہہ سکتے تھے۔ مثلاً وہ مالک سے کہتے کہ تم نے کیسا برا جانور خریدا ہے۔ اچھا جانور لو جو دوسرے والے کے جوڑ کا ہو لیکن یہ چیزوں کو دنیا کی نظر سے دیکھنا ہے۔ مگر مومن ہر چیز کو آخرت کی نظر سے دیکھتا ہے۔ اس کو ہر واقعہ میں آخرت کا جلوہ دکھائی دیتا ہے۔ وہ آج کی دنیا کی چیزوں میں بھی کل کی دنیا کی تصویر دیکھ لیتا ہے۔

آجکل پریس کا زمانہ ہے۔ ہر آدمی اپنے "تاثرات و مشاہدات" چھاپ رہا ہے۔ مگر غور سے دیکھئے تو کسی کے تاثرات و مشاہدات میں آخرت کی جھلکیاں نظر نہیں آتیں۔ کوئی تمدن کی شان و شوکت بیان کر رہا ہے۔ کوئی اپنے دعوت اور استقبال کے قصوں کو دہرا رہا ہے۔ کوئی انسانوں کی عظمت کی کہانیاں سنا رہا ہے۔ کسی کے "تاثرات و مشاہدات" میں یہ نہیں ملتا کہ کسی موقع پر آگ کی چنگاری میں اس نے جہنم کا مشاہدہ کر لیا ہو۔ کہیں پھولوں کی رعنائی میں اس کو جنت کی جھلک دکھائی دی ہو۔ کہیں کسی دار و گیر کو دیکھ کر اس کو آخرت کے حساب و کتاب کی یاد آگئی ہو۔

اس قسم کے تمام تاثرات و مشاہدات غفلت کے تاثرات و مشاہدات ہیں۔ یہ چیزوں کو غیر مومن کی آنکھ سے دیکھنا اور غیر مومن کے کان سے سننا ہے۔ یہ غیر مومن قلب سے واقعات کا ردعمل پیش کرنا ہے۔ اور جو شخص قلب و نظر کے اعتبار سے غیر ایمانی مقام پر ہو وہ ظاہری عملیات کی بنا پر خدا کے یہاں ایمانی مقام پر کھڑا نہیں کیا جا سکتا۔ خواہ یہ ظاہری عملیات مقدار میں کتنی ہی زیادہ کیوں نہ ہوں۔

# موت کے آگے

فرانس کے لوئی یازدہم (۱۴۲۳-۱۴۸۳) نے ساٹھ سال تک بادشاہ کی حیثیت سے زندگی گزاری۔ وہ مرنا نہیں چاہتا تھا۔ چنانچہ آخر عمر میں وہ ایک بند قلعہ میں رہنے لگا جہاں بہت کم لوگوں کو داخلہ کی اجازت تھی۔ قلعہ کے چاروں طرف گہری خندق کھود دی گئی تھی تاکہ کوئی اس کے قریب نہ پہنچ سکے۔ قلعہ کی دیواروں پر ہر وقت چالیس تیر انداز بیٹھے رہتے تھے۔ اس کے علاوہ چالیس گھوڑسوار دن رات اس کے چاروں طرف گشت کرتے رہتے تھے۔ بادشاہ کا حکم تھا کہ جو بھی بلا اجازت قلعہ کے اندر آنے کی کوشش کرے اس کو پکڑ کر اسی وقت قتل کر دیا جائے۔ قلعہ کے اندر بادشاہ کے لئے ہر قسم کا عیش وعشرت کا سامان مہیا کیا گیا تھا تاکہ بادشاہ کا دل کبھی غمگین نہ ہونے پائے۔

لوئی یازدہم کو زندہ رہنے کا اتنا شوق تھا کہ اس نے حکم دے رکھا تھا کہ موت کا لفظ اس کے سامنے ہرگز نہ بولا جائے۔ ایک ماہر ڈاکٹر ہر آن بادشاہ کی خدمت میں حاضر رہتا تھا۔ اس ڈاکٹر کو دس ہزار سنہری کراون ماہوار دئے جاتے تھے۔ اس وقت یورپ کے کسی میدان جنگ میں چالیس سال کام کرکے بھی ایک فوجی افسر اتنی تنخواہ حاصل نہیں کر سکتا تھا۔

تاہم ان میں سے کوئی چیز بادشاہ کو بڑھاپے اور کمزوری سے نہ بچا سکی۔ آخر عمر میں وہ اتنا کمزور ہو چکا تھا کہ مشکل سے وہ کھانے کی کوئی چیز اٹھا کر اپنے منھ میں ڈال سکتا تھا۔ اس کے باوجود اس کی جینے کی خواہش وہم کی حد تک پہنچ گئی تھی۔ اس کو کسی نے بتایا کہ کچھوے پانچ سو سال تک جیتے ہیں اور وہ زندگی بخش خواص کے مالک ہوتے ہیں۔ چنانچہ اس نے کچھ لوگوں کو تین بحری جہاز دیکر جرمنی اور اٹلی روانہ کیا تاکہ وہاں سے اس کے لئے بحری کچھوے لے آئیں۔ یہ کچھوے اس کے قریب ایک بڑے حوض میں رکھے گئے تاکہ اس کو زندگی کا فیضان عطا کر سکیں۔

آخر کار لوئی پر فالج کا حملہ ہوا اور ۳۰ اگست ۱۴۸۳ کو موت نے اس پر قابو پا لیا۔ بالآخر اس کو معلوم ہو گیا کہ کوئی شخص موت کو نہیں جیت سکتا۔ اس کی زبان سے جو آخری الفاظ مرنے سے پہلے نکلے وہ یہ تھے:

میں اتنا بیمار تو نہیں ہوں جتنا آپ لوگ خیال کرتے ہیں۔

تاہم اس کی تمام کوششیں بے کار ہو گئیں۔ ۳۰ اگست ۱۴۸۳ کو وہ مر گیا۔ آخر کار بادشاہ فرانس کو معلوم ہو گیا کہ کوئی شخص موت کو جیت نہیں سکتا۔

# جھوٹا سجدہ

فرشتے اور ابلیس دونوں خدا کی مخلوق ہیں۔ دونوں خدا کو سجدہ کر رہے تھے۔ مگر خدا نے جب آدم کو پیدا کیا اور دونوں کو حکم دیا کہ آدم کے آگے جھک جاؤ تو فرشتے فوراً جھک گئے مگر ابلیس نے جھکنے سے انکار کر دیا۔ یہ سجدۂ آدم کی صورت میں خود سجدۂ خداوندی کا امتحان تھا۔ فرشتے حکم خداوندی کی تعمیل میں آدم کے آگے جھکے اس لئے وہ خدا کے آگے جھکنے والے قرار پائے۔ ابلیس حکم خداوندی کے باوجود آدم کے سامنے نہ جھکا اس لئے وہ خدا کا ساجد ہونے کے باوجود خدا کا سرکش ٹھہرا اور ابدی طور پر جہنم کا مستحق ہو گیا۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ موجودہ امتحان کی دنیا میں خدا کے آگے جھکنے کی جانچ انسان کے آگے جھکنے کی صورت میں ہو رہی ہے۔ وہ سجدہ جھوٹا سجدہ ہے جبکہ آدمی خدا کے آگے سجدہ کرتا ہوا دکھائی دے اور جب انسان سے معاملہ پڑے تو وہ سرکشی کرنے لگے۔ وہ خدا کے سامنے خدا والا ہو اور بندوں کے سامنے بے خدا والا۔

جس خدا نے انسان کو یہ حکم دیا ہے کہ میرے آگے جھکو، اسی خدا کا یہ حکم بھی ہے کہ دوسرے انسانوں کے حقوق ادا کرو۔ کسی انسان کی طرف سے کوئی سچی بات پیش کی جائے تو اس کو مان لو۔ کسی سے شکایت پیدا ہو تو اس کو معاف کر دو۔ کسی کی امانت تمہارے پاس ہو تو اس کو ادا کر دو۔ کسی کے معاملہ میں تمہارے اوپر کوئی اخلاقی ذمہ داری آتی ہو تو اس کو پورا کرو۔ کسی سے تم کم ہو تو اس کے خلاف حسد نہ کرو۔ کسی سے تم بڑے ہو تو اس کے مقابلہ میں گھمنڈ نہ کرو۔ اس قسم کی تمام صورتیں گویا انسان کے سامنے جھکنے کی صورتیں ہیں۔ ہر آدمی کا فرض ہے کہ جس طرح وہ خدا کے آگے جھکا ہے، اسی طرح وہ خدا کے حکم کی تعمیل میں اس کے بندوں کے آگے بھی جھک جائے۔

جس شخص کا یہ حال ہو کہ وہ خدا کے آگے جھکے مگر اسی خدا کے حکم کے باوجود انسان کے سامنے اکڑ دکھائے۔ وہ خدا کے آگے سجدہ کرے مگر اسی خدا کی خاطر انسان کے سامنے جھکنے پر راضی نہ ہو۔ وہ خدا کا پرستار بنا ہوا ہو مگر اسی خدا کے لئے وہ ایک انسان کے منہ سے ظاہر ہونے والے حق کا اعتراف نہ کرے۔ وہ بظاہر خدا والا نظر آتا ہو مگر انسان کے

ساتھ معاملہ کرنے میں وہ اپنے کو خدا والا ثابت نہ کر سکے ـــــــ ایسے آدمی کی عبادت جھوٹی عبادت ہے۔ اس آدمی کا سجدہ جھوٹا سجدہ ہے جو خدا کے سامنے سجدہ کرتا ہوا دکھائی دے مگر جب انسان سے معاملہ پڑے تو اسی خدا کے حکم کے باوجود وہ اس سے اکڑنے لگے، اسی خدا کے حکم کے باوجود اس سے سرکشی کا طریقہ اختیار کرے۔

مسجد کا رکوع اور سجدہ اس بات کا ایک اظہار ہے کہ آدمی نے اپنے آپ کو خدا کی تابعداری میں دیدیا ہے۔ یہ تابعداری تقسیم نہیں ہوسکتی۔ وہ معاملہ کے وقت بھی اسی طرح ظاہر ہوگی جس طرح وہ نماز کے وقت ظاہر ہوتی ہے۔ ایسا آدمی انسانی تعلقات میں بھی اسی طرح خدا والا نظر آئے گا جس طرح وہ مسجد کی عبادت میں خدا والا نظر آتا ہے۔

لوگ سجدہ کرتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ وہ خدا کے حکم کی بنا پر اس کے آگے سجدہ کر رہے ہیں۔ مگر جب یہ دیکھا جائے کہ جس خدا کے آگے وہ سجدہ کر رہے ہیں اسی خدا کے حکم کے باوجود انسانوں کے سامنے نہیں جھکتے تو معلوم ہوتا ہے کہ ان کا سجدہ شعور عبدیت کے تحت نہ تھا بلکہ کسی اور وجہ سے تھا۔ اگر شعور عبدیت اس سجدہ کا سبب ہوتا تو وہی شعور عبدیت اس کا محرک کیوں نہ بنتا کہ وہ بندوں کے معاملہ میں خدا کے حکم کو تسلیم کرلیں۔

سجدہ، اپنی حقیقت کے اعتبار سے، خدا کے حکم کے آگے جھکنے کا نام ہے نہ کہ محض سر کو زمین پر رکھ دینے کا۔ اگر زمین پر سر رکھنے کا نام سجدہ ہو تو مدینہ کے تمام منافقین روزانہ اپنا سر زمین پر رکھتے تھے۔ پھر بھی وہ خدا کی نظر میں غیر ساجد قرار پائے۔ اس کی وجہ یہی تھی کہ وہ اگرچہ مخصوص اوقات میں اپنا سر زمین پر رکھتے تھے مگر زندگی کے معاملات میں جب خدا کا کوئی حکم ان کی خواہشات سے ٹکراتا تھا تو وہاں وہ خدا کے حکم کے آگے جھکنے پر راضی نہ ہوتے تھے۔

انسان کی قلبی کیفیات ناقابل تقسیم ہیں۔ یہ ممکن نہیں ہے کہ ایک جگہ وہ کچھ ہو اور دوسری جگہ کچھ۔ ایک آدمی اگر مسجد کے اندر جھکنے کا مظاہرہ کرے اور مسجد کے باہر کے معاملات میں وہ اکڑ والا بن جائے تو کہا جائے گا کہ اس کا مسجد کا جھکاؤ محض رسمی اور تقلیدی تھا۔ اس کی اصل شخصیت وہی ہے جو مسجد کے باہر نظر آرہی ہے۔ ایسی حالت میں خدا کے یہاں وہ سجدہ نہ کرنے والا شمار ہوگا نہ کہ سجدہ کرنے والا۔

# ارتقاء

موجودہ زمانہ کے علمائے حیاتیات عام طور پر نظریہ ارتقاء کو تسلیم کر چکے ہیں۔ ان کا کہنا ہے کہ ارتقاء محض ایک نظریہ نہیں، وہ ایک مسلمہ سائنسی حقیقت ہے۔ مگر جہاں تک دلیل کا تعلق ہے یہ دعویٰ ابھی تک ثابت نہ کیا جا سکا۔

نظریہ ارتقاء کے حق میں تین قسم کی دلیلیں دی جاتی ہیں۔

۱۔ ماں کے پیٹ میں انسان کا جنین مچھلی، چھپکلی، سور اور بندر کے جیسی صورتوں سے گزر کر انسان کی صورت تک پہنچتا ہے۔ ارتقاء پسند علماء کے نزدیک یہ مشاہدہ اس بات کا ثبوت ہے کہ انسان اپنی تاریخ کے پچھلے دور میں انہیں جانوروں جیسا تھا۔ ان کے نقطہ نظر کے مطابق ماں کا پیٹ نو مہینوں میں انسان کی اس طویل حیاتیاتی تاریخ کو دہراتا ہے جو پیٹ کے باہر اربوں سال کے اندر وقوع میں آئی تھی۔

۲۔ جانوروں اور انسان کے ڈھانچہ میں ایک ارتقائی مشابہت پائی جاتی ہے۔ مچھلی سے لیکر انسان تک جانوروں کی جو مختلف قسمیں ہیں، ان کی ہڈیوں کے ڈھانچہ کا تقابلی مطالعہ کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ ان میں بنیادی یکسانیت کے ساتھ ایک ارتقائی نسبت ہے۔ اوپر کی سطح کے جانور نچلی سطح کے جانور کی ارتقاء یافتہ صورتیں معلوم ہوتے ہیں۔ حتی کہ انسان تک پہنچ کر یہ عمل ارتقاء اپنی کامل صورت اختیار کر لیتا ہے۔

چٹانوں کی تہوں میں قدیم جانداروں کی ہڈیاں متحجر حالت (Fossilised State) میں پائی گئی ہے۔ چٹانوں کا کیمیائی مطالعہ بتاتا ہے کہ ان کی تہیں ایک کے بعد ایک مختلف زمانوں میں بنی ہیں۔ اس طرح یہ چٹانی تہیں گویا کتاب فطرت کے اوراق ہیں جو ماضی بعید کی داستان ہم کو بتاتے ہیں۔ چٹانوں کی مختلف تہوں میں متحجر ہڈیوں کے مطالعہ سے دریافت ہوا ہے کہ زمین کے اوپر جانداروں کی جو قسمیں پائی جاتی ہیں، وہ سب کی سب اول روز سے موجود نہ تھیں۔ بلکہ ان کے ظہور میں ایک ارتقائی ترتیب ہے۔ قدیم ترین تہوں میں مچھلی کی قسم کے جانوروں کی متحجر ہڈیاں ملتی ہیں، پھر چھپکلی کی قسم کے جانور، پھر دودھ پلانے والے جانور، پھر بندر، اور آخر میں انسان۔

# جواب

یہ مشاہدات جن کے اوپر ارتقاء کی استدلالی بنیاد قائم کی گئی ہے ، وہ بجائے خود واقعہ ہوسکتی ہے ۔ مگر خالص علمی اعتبار سے دیکھا جائے تو ان کا کوئی بھی تعلق ارتقاء کے مفروضہ سے نہیں ہے ۔ ان کے ذریعہ اس نظریہ کے حق میں دلیل قائم نہیں ہوتی ۔

یہ بات بجائے خود ایک واقعہ ہے کہ انسان کے بچہ کا مشاہدہ جب ماں کے پیٹ میں کیا جاتا ہے تو ابتدائی ایام میں اس کے اور جانور کے بچہ میں بہت کم ظاہری فرق ہوتا ہے ۔ بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ مچھلی اور چوپائے کی شکلوں سے گزر کر انسان کی صورت اختیار کر رہا ہے ۔ مگر صرف اس مشاہدہ سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ قدرت پانچ سوملین سال کے عمل کو نو مہینوں میں دہراتی ہے ، جس قدرت کو اس سے پہلے ایک انسان بنانے میں پانچ سوملین سال لگ گئے ، وہ اب صرف نو مہینوں میں کروروں انسان کس طرح بنا رہی ہے ۔ اور اگر قدرت کے عمل کو مختصر کرنا ممکن ہے تو ایک عالم حیاتیات کے لیے یہ ممکن ہونا چاہئے کہ وہ ایک مچھلی کا انڈہ لے اور اس کو اپنی لیبورٹری میں رکھ کر نو مہینے یا نو سال کے اندر اس کو انسان کی صورت میں تبدیل کر دے ۔ جب کہ ہم جانتے ہیں کہ یہ بالکل ناممکن ہے ۔

اس نظریہ کے بے بنیاد ہونے کی اس سے بھی زیادہ بڑی دلیل یہ ہے کہ فرد کی تمام خصوصیات اول روز ہی سے جین میں موجود ہوتی ہیں ۔ بڑا ہو کر آدمی جن اوصاف کا حامل ہوتا ہے ، وہ سب اس کے اولین ڈھانچہ میں مکمل طور پر موجود رہتا ہے ۔ اس کا قد ، اس کا رنگ ، اس کا مزاج ، اس کی ذہانت ، سب کچھ اول دن ہی سے اس کے اندر پایا جاتا ہے ۔ بالفاظ دیگر ، انسان کا بچہ پہلے دن سے انسان کا بچہ ہوتا ہے ، وہ کسی لمحہ بھی مچھلی یا چھپکلی کا بچہ نہیں ہوتا ۔ ایسی حالت میں اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا ہے کہ ماں کے پیٹ کے ابتدائی ہفتوں میں اور ہمارے مشاہدے کے پیمانہ میں وہ کس صورت کا دکھائی دے رہا ہے ۔

۲۔ ڈھانچہ میں ارتقائی مشابہت سے بھی اصلاً جو بات ثابت ہوتی ہے وہ صرف یہ کہ مختلف جاندار ، اپنے بنیادی ڈھانچہ کے اعتبار سے ، ایک دوسرے سے بالکل الگ الگ نہیں ہیں ۔ بلکہ ان میں بعض پہلوؤں سے مشابہت پائی جاتی ہے ۔ مگر اس سے کسی بھی طرح یہ بات ثابت نہیں ہوتی کہ ایک قسم کا جانور دوسری قسم کے جانور کے پیٹ سے نکلا ہے ۔ بیل گاڑی ، گھوڑا گاڑی اور کار کے ڈھانچوں میں بعض پہلوؤں سے مشابہت ہے ۔ مگر اس سے یہ نتیجہ نکالنا کس

قدر عجیب ہوگا کہ بیل گاڑی کے بطن سے گھوڑا گاڑی نکلی ہے اور گھوڑا گاڑی کے بطن سے کار نے جنم لیا ہے۔ اور کار کے بطن سے ہوائی جہاز برآمد ہوا ہے۔

متحجرات (Fossils) کے مشاہدہ میں بھی مذکورہ بالا نظریہ کے لئے کوئی لازمی دلیل نہیں ہے۔ اس سلسلے میں طبقاتی ترتیب کو اگر بلا بحث مان لیا جائے جب بھی اس سے جو بات ثابت ہوتی ہے وہ یہ کہ زمین کے اوپر حیوانات کی آباد کاری میں ایک ترتیب ہے۔ ایک قسم کے جانور ایک زمانہ میں وجود میں آئے۔ دوسری قسم کے جانور دوسرے زمانہ میں۔ مثلاً جس زمانہ میں بندر تھا، انسان نہیں تھا۔ اسی طرح جس زمانہ میں مچھلیاں اور چھپکلیاں بنیں، بندر نہیں پایا جاتا تھا۔ مگر یہاں یکساں قوت کے ساتھ کہا جاسکتا ہے کہ اس سے تخلیق کی ترتیب ثابت ہوتی ہے نہ کہ ارتقاء کی ترتیب۔ ایک کے پیٹ سے دوسرا، دوسرے کے پیٹ سے تیسرا نکلا، یہ ایک علیحدہ مفروضہ ہے۔ مذکورہ مشاہدات میں اس کے لئے براہ راست دلیل موجود نہیں ہے۔ متحجر ہڈیوں کے مطالعہ میں خواہ کتنی ہی احتیاط برتی جائے، ان سے جو بات ثابت ہوگی، وہ صرف یہی ہے کہ کس قسم کے جانور کی ہڈیاں کتنے ہزار سال سے زمین میں دفن ہیں، نہ یہ کہ کون سا جانور کس کے بطن سے نکلا ہے۔

موجودہ ارتقائی تحقیقات سے اگر کوئی چیز ثابت ہوتی ہے تو صرف یہ کہ زمین پر جو مختلف قسم کے جاندار پائے جاتے ہیں وہ سب بیک وقت اول روز سے زمین پر موجود نہیں ہوگئے ہیں۔ بلکہ ان کی تخلیق میں ایک زمانی ترتیب ہے۔ اب سوال یہ رہ جاتا ہے کہ ہر جاندار اپنے وقت میں مستقل طور پر پیدا کیا گیا یا ایسا ہوا کہ بطریق تناسل ایک جاندار کے بطن سے دوسرا جاندار نکلتا رہا۔

جہاں تک دوسرے مفروضہ کا تعلق ہے اس کے حق میں ابھی تک کوئی دلیل یا مشاہدہ سامنے نہیں آیا۔ دوسری طرف جانداروں کی حد تک سائنسداں یہ مانتے ہیں کہ وہ پہلی بار مستقل طور پر وجود میں آیا۔ پھر جو مفروضہ پہلے جاندار کے لئے صحیح سمجھا گیا ہے وہی دوسرے جاندار کے لئے بھی کیوں صحیح نہیں ہوسکتا۔ جبکہ تحقیقات نے یہ بھی ثابت کر دیا ہے کہ پہلا جاندار (Amoeba) اپنے جسمانی نظام میں بعض اعتبار سے وہی تمام پیچیدگیاں رکھتا ہے جو آخری جاندار (انسان) میں پائی جاتی ہیں۔ اگر پہلے پیچیدہ جاندار کو پہلی بار وجود میں لانا قدرت کے لئے ممکن تھا تو دوسرے پیچیدہ جاندار کو پہلی بار وجود میں لانا اس کے لئے کیوں ناممکن ہوگیا۔

# سبب یہاں ہے

ایک امریکی خاتون لندن گئیں۔ وہاں انہوں نے ایک اخبار فروش سے پوچھا کہ باربیکن (Barbican) کا راستہ کون سا ہے۔ اخبار فروش نے بتایا تو تیزی سے اپنے الفاظ ادا کئے۔ اس کے بعد خاتون نے کہا "مجھے افسوس ہے کہ میں آپ کو دوبارہ بتانے کی زحمت دے رہی ہوں۔ میں سمجھ نہ سکی کہ آپ نے کیا کہا۔ اخبار فروش نے جواب دیا:

You know your trouble, love, you were listening with an American accent.

محترمہ آپ کو اپنی مشکل معلوم ہے۔ آپ میری بات کو امریکی لہجہ میں سن رہی تھیں (آر۔ ڈی جولائی ۱۹۷۹)۔

اس طرح کی مشکل اکثر سننے والے اور سنانے والے کے درمیان پیش آتی ہے۔ ایک بار راجستھان کے ایک شہر میں میری تقریر ہوئی۔ تقریر کا موضوع سیرت رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) تھا۔ میں نے اپنی ڈیڑھ گھنٹہ کی تقریر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سبق آموز واقعات اور آپ کے اقوال سادہ انداز میں بیان کئے۔

جب میں اجتماع گاہ سے باہر آیا تو ایک صاحب ملے۔ انہوں نے کہا "آپ سیرت پر تو کچھ بولے نہیں" مجھے یہ سن کر سخت حیرانی ہوئی۔ کیونکہ میرا خیال تھا کہ میں نے خالص سیرت پر تقریر کی ہے اس میں کوئی دوسری چیز شامل نہیں کی ہے۔ مزید پوچھنے پر معلوم ہوا کہ موصوف کے نزدیک سیرت کی تقریر یہ تھی کہ معجزات اور فتوحات اور خرق عادت کی قسم کے واقعات بیان کئے جائیں۔ چونکہ میں نے سادہ واقعات اور نصیحت کی باتیں بیان کی تھیں اس لئے موصوف کو ایسا محسوس ہوا گویا میں نے سیرت پر تقریر ہی نہیں کی۔

یہاں بھی وہی بات ہے جو مذکورہ صدر واقعہ میں نظر آتی ہے۔ میں نے ہدایت اور نصیحت کی زبان میں بات کی، جب کہ سننے والے بزرگ اس کو فتوحات اور کرامات کی زبان میں سن رہے تھے۔ ایسی صورت میں وہ میری بات کیوں کر سمجھتے۔

اسی طرح کہنے والا اگر "اسلام" کی زبان میں کہہ رہا ہو اور سننے والا اس کو "قوم" کی زبان میں سنے۔ کہنے والا "دعوت" کی زبان میں بولے اور سننے والے کے پاس اس کو سمجھنے کے لئے

"سیاست" کی زبان ہو۔ تو ایسی تمام صورتوں میں سنانے والے اور سننے والے کے درمیان ایک ایسا فصل (Gap) پیدا ہو جائے گا کہ بے حد واضح بات بھی سننے والے کی سمجھ میں نہیں آئے گی۔ انتہائی مدلل بات بھی سننے والے کو بے دلیل معلوم ہو گی۔

یہی بات قرآن و حدیث کے بارہ میں بھی صحیح ہے۔ قرآن و حدیث کی بات کو سمجھنے کے لئے ضروری ہے کہ آدمی اس کو اسی "زبان" میں سنے جس زبان میں وہ کہی جا رہی ہے۔ اگر وہ کسی دوسری زبان میں سننے لگے تو وہ سن کر بھی نہیں پائے گا۔ وہ پڑھ کر بھی اس کی حقیقت سے محروم رہے گا۔

ایک مثال لیجئے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے فرعون کو توحید کی طرف بلایا۔ مگر اس نے انکار کیا۔ بالآخر حضرت موسیٰ کو خدا نے بتایا کہ فرعون مع اپنے لشکر کے تباہ کیا جانے والا ہے۔ تم اس کے انکار پر دل گرفتہ نہ ہو، البتہ اپنے مسلک پر صبر کے ساتھ قائم رہتے ہوئے اس کو حق کی دعوت دیتے رہو۔ اس موقع پر ارشاد ہوا ہے: پس تم اور ہارون دونوں قائم رہو اور ان لوگوں کے طریقہ کی پیروی نہ کرو جو علم نہیں رکھتے (یونس ۸۹)

اس آیت کا جو مطلب مفسرین نے لیا ہے وہ صفوۃ التفاسیر کے الفاظ میں حسب ذیل ہے:

(ولا تتبعان سبیل الذین لا یعلمون) ای لا تسلکا سبیل الجهلة فی الاستعجال اوعدم الاطمئنان بوعد الله تعالی۔ قال الطبری، روی انه مکث بعد هذه الدعوة اربعین سنة ثم اغرق الله فرعون۔

بے علموں کے طریقہ کی پیروی نہ کرو، یعنی جلد بازی اور خدا کے وعدہ کے بارہ میں بے یقینی میں پڑ کر جاہلوں کے راستہ پر نہ چلو۔ طبری نے کہا ہے کہ روایت کی گئی ہے کہ حضرت موسیٰ اس دعا کے بعد چالیس سال تک مصر میں رہے۔ پھر فرعون کو اللہ تعالیٰ نے غرق کر دیا۔

مذکورہ تفسیر کے مطابق آیت میں جس چیز کو بے علمی کہا گیا ہے وہ دعوۃ الی اللہ کے کام میں بے صبری اور جلد بازی ہے۔ مگر ایک مفسر قرآن نے اپنی مخصوص ذہنی ساخت کی بنا پر اس سے بالکل دوسرا مطلب نکال لیا۔ وہ اپنے تفسیری حاشیہ میں لکھتے ہیں:

"جو لوگ حقیقت کو نہیں جانتے اور اللہ تعالیٰ کی مصلحتوں کو نہیں سمجھتے وہ باطل کے مقابلہ میں حق کی کمزوری اور اقامت حق کے لئے سعی کرنے والوں کی مسلسل ناکامیاں اور ائمہ باطل کے ٹھاٹھ اور ان کی دنیوی سرفرازیاں دیکھ کر یہ گمان کرنے لگتے ہیں کہ شاید اللہ تعالیٰ کو یہی

منظور رہے کہ اس کے باغی دنیا پر چھائے رہیں۔ اور شاید حضرت حق خود ہی باطل کے مقابلہ میں حق کی تائید کرنا نہیں چاہتے۔ پھر وہ نادان لوگ آخر کار اپنی بدگمانیوں کی بنا پر یہ نتیجہ نکال بیٹھتے ہیں کہ اقامت حق کی سعی لاحاصل ہے اور اب مناسب یہی ہے کہ اس ذراسی دینداری پر راضی ہو کر بیٹھ رہا جائے جس کی اجازت کفر و فسق کی سلطانی میں مل رہی ہو۔ اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ کو اور ان کے پیروؤں کو اسی غلطی سے بچنے کی تاکید فرمائی ہے۔ ارشاد خداوندی کا منشا یہ ہے کہ صبر کے ساتھ انہیں ناموافق حالات میں کام کئے جاؤ۔ کہیں ایسا نہ ہو کہ تمہیں بھی وہی غلط فہمی ہو جائے جو ایسے حالات میں جاہلوں اور نادانوں کو عموماً لاحق ہو جایا کرتی ہے۔"

اس آیت میں دعوتی عمل کے ذیل میں بے صبری اور جلد بازی سے بچنے کی تاکید کی گئی ہے۔ اور اس کمزوری کو بے علمی سے تعبیر کیا گیا ہے۔ کیونکہ دعوتی عمل میں آدمی جب صبر اور حکمت کے خلاف کرتا ہے تو اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ وہ تخلیق کے بارہ میں خدا کے منصوبہ کو نہیں سمجھتا۔ مگر مذکورہ بالا تفسیر میں عجیب و غریب طور پر یہ معنی نکال لئے گئے کہ کفر و فسق کی سلطانی قبول کر کے ذراسی دینداری پر راضی ہو جانا بے علمی ہے۔ اس تفسیر میں اور قرآن کی آیت میں صرف "بے علمی" کا لفظ مشترک ہے، باقی سب کچھ مفسر کا اپنا اضافہ ہے۔

مزید یہ کہ اس تفسیر نے دین کے پورے معاملہ کو الٹ دیا ہے۔ وہ بڑی دینداری کو "ذراسی دینداری" قرار دے رہی ہے اور ذراسی دینداری کو بڑی دینداری۔ اس تفسیر کا مطلب یہ ہے کہ حضرت موسیٰ اور آپ کے ساتھیوں کو زمانۂ دعوت میں فرعون کے ملک میں جس دینداری کا موقع حاصل تھا وہ بس "ذراسی دینداری" تھی۔ خدا نے کہا کہ اس ذراسی دینداری پر قانع نہ ہو جاؤ ورنہ تم جاہل ٹھہرو گے۔

اب دیکھئے کہ حضرت موسیٰ اور ان کے ساتھیوں کو کیا چیز حاصل تھی۔ ان کو "سلطانی باطل" کے باوجود یہ موقع حاصل تھا کہ وہ خدا کی عبادت کریں۔ وہ آخرت کی فکر کریں۔ وہ خدا سے ڈریں اور اس سے محبت کریں۔ وہ اپنے رب کی یادوں میں جئیں۔ وہ دعوت و شہادت کا کام کریں اور خدا کے بندوں کو خدا کی طرف بلائیں۔ اخبات و انابت اور خشوع و تضرع سے لیکر بندوں کے ساتھ انصاف اور خیر خواہی تک سب کچھ کرنے کا موقع انہیں ملا ہوا تھا اور وہ پوری طرح اس میں مشغول تھے۔ مگر یہ تمام اہم ترین چیزیں، مذکورہ تشریح کی روشنی میں "ذراسی دینداری" بن کر رہ گئیں۔

# اسلام کا عطیہ

فرانس کے حکمراں نپولین بونا پارٹ نے سوئز میں اپنے مفادات کے تحفظ کے لئے مصر میں اپنی فوجیں داخل کردی تھیں۔ اور مصر کو فرانس کے قبضہ میں لے لیا تھا۔ ۱۷۹۸ میں جب نپولین اسکندریہ میں داخل ہوا تو اس نے عربی زبان میں ایک منشور شائع کیا اور اس کو مصر کے تمام شہروں میں تقسیم کیا۔ اس منشور کا آغاز حسب ذیل الفاظ سے ہوتا تھا:

بسم اللہ الرحمن الرحیم، لاالہ الا اللہ، لاولد لہ ولاشریک لہ فی ملکہ۔
من طرف الفرنساویۃ المبنی علی اساس الحریہ والتسویہ ---

یعنی شروع اللہ کے نام سے جو رحمان اور رحیم ہے۔ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں۔ اس کی کوئی اولاد نہیں اور اس کے اقتدار میں اس کا کوئی شریک نہیں۔ (یہ منشور) فرانس کی طرف سے ہے جس کا نظام آزادی اور مساوات کی بنیاد پر قائم ہے۔

الاسلام والفکر المعاصر للدکتور حلمی مرزوق، دار النھضۃ العربیہ، بیروت ۱۹۸۲، صفحہ ۲۹

نپولین نے بظاہر اپنے اس منشور میں (سیاسی مصلحت کے تحت) اسلامی تہذیب اور مغربی تہذیب کو ملانے کی کوشش کی ہے۔ اس نے توحید کو اسلامی عطیہ ہونے کا اعتراف کرتے ہوئے آزادی اور مساوات کو مغربی تہذیب کی دین قرار دیا ہے۔ گویا کہ دنیا کو اگر توحید اسلام کے ذریعہ ملی تو آزادی اور مساوات اس کو فرانس کے انقلاب کے ذریعہ حاصل ہوئی۔ مگر حقیقت یہ ہے کہ جس طرح توحید کی نعمت انسان کو عملاً اسلامی انقلاب کے بعد ملی، ٹھیک اسی طرح آزادی اور حریت کا تحفہ بھی اس کو اسلامی انقلاب کے نتیجہ میں ملا ہے۔

غیر اللہ کو عظمت دینے کا نام شرک ہے اور اسی غیر خدائی عظمت کا یہ نتیجہ تھا کہ انسانی سماج آزادی اور حریت سے محروم تھا۔ شرک نے کچھ انسانوں کو پیدائشی طور پر برتر ٹھہرا کر دوسرے انسانوں کو ان کے مقابلہ میں پیدائشی طور پر کمتر ٹھہرا رکھا تھا۔ توحید نے ایک خدا کے مقابلہ میں سب کو یکساں حیثیت دیدی۔ توحیدی انقلاب کے بعد تاریخ میں ایک نیا دور شروع ہوا جس نے بالآخر تمام انسانوں کو برابر ثابت کر کے انہیں اس ارتقائی مرحلہ تک پہنچایا جس کو انسانی آزادی اور انسانی مساوات کہا جاتا ہے۔

# نماز

قرآن میں سب سے زیادہ اہمیت کے ساتھ جس عبادت کا حکم دیا گیا ہے وہ نماز ہے۔ ارشاد ہوا ہے کہ نماز ادا نہ کرنے والے کا ٹھکانا جہنم ہوگا (مدثر ۴۳)

نماز کی حقیقت کیا ہے اور کون سی نماز خدا کی نظر میں نماز ہے، اس سلسلے میں تمام ضروری تفصیلات قرآن میں موجود ہیں۔ قرآنی آیات کے مطالعہ سے ان کو واضح طور پر معلوم کیا جا سکتا ہے۔ نماز کی حقیقت اور اس کے آداب سے متعلق قرآن کے کچھ حوالے یہاں نقل کئے جاتے ہیں:

| | |
|---|---|
| ہر نماز کا ایک وقت ہے اور اس کی ادائگی میں وقت کی پابندی فروری ہے | نساء ۱۰۳ |
| جب کوئی شخص نماز پڑھنے کے لئے اٹھے تو پہلے اپنے کو پاک صاف کرلے | مائدہ ۶ |
| نماز کی ادائگی کے وقت نمازی کو اپنے ماحول سے الگ ہو کر خدا کی طرف متوجہ ہونا چاہئے | مزمل ۸ |
| نماز پڑھنے والا نماز اس طرح پڑھے کہ اس کا شعور پوری طرح نماز میں شامل ہو جائے | نساء ۴۳ |
| چاہئے کہ نماز آدمی کے اوپر نگراں بن جائے جو اس کو تمام برے کاموں سے روکے | عنکبوت ۴۵ |
| نماز کی جانچ کا معیار یہ ہے کہ وہ آدمی کو خدا کی یاد کرنے والا بنا دے | طٰہٰ ۶ |
| نماز کے وقت خدا کا اس طرح استحضار ہو جانا چاہئے کہ آدمی کے اوپر پستی کا احساس طاری ہو جائے | مومنون ۲ |
| جب نماز کا وقت آجائے تو دوسرے تمام کام کو چھوڑ کر نماز کی طرف دوڑ پڑو | جمعہ ۹ |
| نماز کا جماعت کے ساتھ ادا کرنا نمازیوں کے لئے باہم مل کر رہنے کا سبق ہے | بقرہ ۴۳ |
| نماز ایک واسطہ ہے جس کے ذریعہ آدمی خدا سے اس کی مدد مانگتا ہے | بقرہ ۱۵۳ |
| نماز میں آدمی جب پوری طرح مشغول ہوتا ہے تو وہ خدا کے قریب ہو جاتا ہے | علق ۱۹ |
| نماز اس بات کا پیغام دیتی ہے کہ آدمی تمام جاہلی طریقوں کو چھوڑ دے | ہود ۸۷ |
| نماز وہ ہے جو آدمی کے اوپر اس طرح چھائے کہ وہی اس کی پہچان بن جائے | فتح ۲۹ |
| نماز کسی آدمی کے لئے اس کی تنہائیوں کی بہترین ساتھی ہے | فرقان ۶۴ |
| نماز ہر آدمی پر ساری عمر تک کے لئے فرض ہے | معارج ۲۳ |
| نماز کی اسی طرح حفاظت کرو جس طرح تم اپنے مال کی حفاظت کرتے ہو | بقرہ ۲۳۸ |
| نماز کی حقیقت آخرت کے ڈر کی وجہ سے خدا کے سامنے گر پڑنا ہے | زمر ۹ |
| نماز میں آدمی کھڑا ہو تو اس کو ایک عاجز اور محتاج بندہ کی طرح کھڑا ہونا چاہئے | بقرہ ۲۳۸ |

سُوۡرَةُ هُوۡدٍ مَّكِّيَّةٌ وَّهِيَ مِائَةٌ وَّثَلٰثٌ وَّعِشۡرُوۡنَ اٰيَةً وَّعَشۡرُ رُكُوۡعَاتٍ بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

الٓرٰ كِتٰبٌ اُحۡكِمَتۡ اٰيٰتُهٗ ثُمَّ فُصِّلَتۡ مِنۡ لَّدُنۡ حَكِيۡمٍ خَبِيۡرٍۙ ﴿۱﴾ اَلَّا تَعۡبُدُوۡۤا اِلَّا
اللّٰهَ ؕ اِنَّنِىۡ لَـكُمۡ مِّنۡهُ نَذِيۡرٌ وَّبَشِيۡرٌ ۙ ﴿۲﴾ وَّاَنِ اسۡتَغۡفِرُوۡا رَبَّكُمۡ ثُمَّ تُوۡبُوۡۤا
اِلَيۡهِ يُمَتِّعۡكُمۡ مَّتَاعًا حَسَنًا اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى وَّيُـؤۡتِ كُلَّ ذِىۡ فَضۡلٍ
فَضۡلَهٗ ؕ وَاِنۡ تَوَلَّوۡا فَاِنِّىۡۤ اَخَافُ عَلَيۡكُمۡ عَذَابَ يَوۡمٍ كَبِيۡرٍ ﴿۳﴾ اِلَى اللّٰهِ
مَرۡجِعُكُمۡ ۚ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ قَدِيۡرٌ ﴿۴﴾

آیاتہا ۱۲۳ — سورۃ ھود مکیہ — ۱۱ — رکوعاتہا ۱۰

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

ال ر۔ یہ کتاب ہے جس کی آیتیں پہلے محکم کی گئیں پھر ایک دانا اور خبیر ہستی کی طرف سے ان کی تفصیل کی گئی کہ تم اللہ کے سوا کسی اور کی عبادت نہ کرو۔ میں تم کو اس کی طرف سے ڈرانے والا اور خوش خبری دینے والا ہوں۔ اور یہ کہ تم اپنے رب سے معافی چاہو اور اس کی طرف پلٹ آؤ، وہ تم کو ایک مدت تک برتوائے گا اچھا برتوانا، اور ہر زیادہ کے مستحق کو اپنی طرف سے زیادہ عطا کرے گا۔ اور اگر تم پھر جاؤ تو میں تمہارے حق میں ایک بڑے دن کے عذاب سے ڈرتا ہوں۔ تم سب کو اللہ کی طرف پلٹنا ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے ۱ — ۴

---

قرآن کی دعوت یہ ہے کہ آدمی ایک اللہ کے سوا کسی کی عبادت نہ کرے۔ وہ ایک خدا کو اپنا سب کچھ بنائے۔ وہ اسی سے ڈرے اور اسی سے امید رکھے۔ اس کے ذہن ودماغ پر اسی کا غلبہ ہو۔ اپنی زندگی کے معاملات میں وہ سب سے زیادہ اس کی مرضی کا لحاظ کرے۔ وہ اپنے آپ کو عابد کے مقام پر رکھ کر خدا کو معبود کا مقام دینے پر راضی ہو جائے۔

پیغمبرانہ دعوت دراصل اسی چیز سے انسان کو باخبر کرنے کی دعوت ہے۔ قرآن میں اس کو انتہائی محکم زبان اور واضح اسلوب میں بیان کر دیا گیا ہے۔ اب انسان سے جو چیز مطلوب ہے وہ یہ کہ وہ اس کے مقابلہ میں صحیح ردعمل پیش کرے۔ حسد، گھمنڈ، مصلحت بینی اور گروہ پرستی جیسی چیزوں کے زیر اثر آکر وہ اس کو نظر انداز نہ کردے۔ بلکہ سیدھی طرح اس کو مان کر خدا کی طرف پلٹ آئے۔ وہ اپنے ماضی کی غلطیوں کے لئے خدا سے معافی مانگے اور مستقبل کے لئے خدا سے مدد

کی درخواست کرے۔

آدمی کے سامنے کھانا پیش کیا جائے اور وہ کھانے کو قبول کرلے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ اس نے اپنی جسمانی پرورش کا انتظام کیا۔ اس کے برعکس اگر وہ کھانا قبول نہ کرے تو گویا اس نے اپنے آپ کو جسمانی پرورش سے محروم رکھا۔ ایسا ہی معاملہ دعوت حق کا ہے۔ جب آدمی حق کو قبول کرتا ہے تو درحقیقت وہ اس رزق ربانی کو قبول کرتا ہے جو اس کے اندر داخل ہو کر اس کی روح اور اس کے جسم کی صالح پرورش کا سبب بنے اور بالآخر اس کو روحانی ترقی کے ان منازل کی طرف لے جائے جو اس کو جنت کے باغوں کا مستحق بناتی ہے۔

جو شخص دعوت حق کو قبول نہ کرے اس نے گویا اپنی روح کو ربانی پرورش کے مواقع سے محروم کردیا۔ حق کو ماننے والا اگر تواضع میں جی رہا تھا تو یہ دوسرا شخص گھمنڈ کی نفسیات میں جئے گا۔ حق کو ماننے والے کے لمحات اگر خدا کی یاد میں بسر ہورہے تھے تو اس کے لمحات غیر خدا کی یاد میں بسر ہوں گے۔ حق کو ماننے والا اگر مواقع حیات میں اطاعت خداوندی کا رویہ اختیار کئے ہوئے تھا تو یہ اس کی جگہ سرکشی کا رویہ اختیار کرے گا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ پہلا شخص اس دنیا سے اس حال میں جائے گا کہ اس کی روح صحت مند اور ترقی یافتہ روح ہوگی اور جنت کی فضاؤں میں بسائے جانے کی مستحق ٹھہرے گی۔ اور دوسرے شخص کی روح بیمار اور پچھڑی ہوئی روح ہوگی اور صرف اس قابل ہوگی کہ اس کو جہنم کے کوڑا خانہ میں پھینک دیا جائے۔

أَلَا إِنَّهُمْ يَثْنُونَ صُدُورَهُمْ لِيَسْتَخْفُوا مِنْهُ ۚ أَلَا حِينَ يَسْتَغْشُونَ ثِيَابَهُمْ يَعْلَمُ مَا يُسِرُّونَ وَمَا يُعْلِنُونَ ۚ إِنَّهُ عَلِيمٌ بِذَاتِ الصُّدُورِ ﴿٥﴾

وَمَا مِنْ دَابَّةٍ فِي الْأَرْضِ إِلَّا عَلَى اللَّهِ رِزْقُهَا وَيَعْلَمُ مُسْتَقَرَّهَا وَمُسْتَوْدَعَهَا ۚ كُلٌّ فِي كِتَابٍ مُبِينٍ ﴿٦﴾

دیکھو، یہ لوگ اپنے سینوں کو لپیٹتے ہیں تاکہ اس سے چھپ جائیں۔ خبردار، جب وہ کپڑوں سے اپنے آپ کو ڈھانپتے ہیں، اللہ جانتا ہے جو کچھ وہ چھپاتے ہیں اور جو وہ ظاہر کرتے ہیں۔ وہ دلوں کی بات تک جاننے والا ہے۔ اور زمین پر کوئی چلنے والا ایسا نہیں جس کی روزی اللہ کے ذمہ نہ ہو۔ اور وہ جانتا ہے جہاں کوئی ٹھہرتا ہے اور جہاں وہ سونپا جاتا ہے۔ سب کچھ ایک کھلی کتاب میں موجود ہے ۶-۵

قریش کے بعض سرداروں نے ایسا کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے سامنے توحید کی دعوت پیش کی تو وہ بے پروائی کے ساتھ اٹھے۔ اپنی چادر اپنے اوپر ڈالی اور روانہ ہوگئے۔

یہ دراصل کسی بات کو نظر انداز کرنے کی ایک صورت ہے۔ کوئی آدمی جب داعی کو حقیر سمجھے اور اس کے مقابلہ میں اپنے کو برتر خیال کرے تو اس وقت وہ اسی قسم کا رویہ اختیار کرتا ہے۔ مگر آدمی بھول جاتا ہے کہ جس نفسیات کے تحت وہ ایسا کر رہا ہے وہ اللہ تعالیٰ کو خوب معلوم ہے۔ یہ صرف ایک انسان (داعی) کو نظر انداز کرنا نہیں ہے بلکہ خود خدا کو نظر انداز کرنا ہے جو ہر کھلے اور چھپے کو جاننے والا ہے۔

پھر آدمی کا حال اس وقت کیا ہوگا جب وہ خدا کا سامنا کرے گا۔ وہ دیکھے گا کہ جس خدا کو اس نے نظر انداز کیا تھا وہی وہ ہستی تھا جس سے اس کو وہ سب کچھ ملا تھا جو اس کے پاس تھا۔ حتی کہ وہ اسباب بھی جن کے بل پر اس نے خدا کی بات کو نظر انداز کر دیا تھا۔ آدمی خدا کی دنیا میں ہے اور بالآخر وہ خدا کی طرف جانے والا ہے۔ مگر وہ اس طرح رہتا ہے جیسے کہ نہ آج خدا سے اس کا کوئی تعلق ہے اور نہ آئندہ اس کا خدا سے کوئی واسطہ پڑنے والا ہے۔

وَهُوَ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ وَّكَانَ عَرْشُهٗ عَلَى الْمَآءِ لِيَبْلُوَكُمْ اَيُّكُمْ اَحْسَنُ عَمَلًا ۭ وَلَىِٕنْ قُلْتَ اِنَّكُمْ مَّبْعُوْثُوْنَ مِنْۢ بَعْدِ الْمَوْتِ لَيَقُوْلَنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِنْ هٰذَآ اِلَّا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ۝ وَلَىِٕنْ اَخَّرْنَا عَنْهُمُ الْعَذَابَ اِلٰٓى اُمَّةٍ مَّعْدُوْدَةٍ لَّيَقُوْلُنَّ مَا يَحْبِسُهٗ ۭ اَلَا يَوْمَ يَاْتِيْهِمْ لَيْسَ مَصْرُوْفًا عَنْهُمْ وَحَاقَ بِهِمْ مَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝ ع

اور وہی ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو چھ دنوں میں پیدا کیا۔ اور اس کا عرش پانی پر تھا تاکہ تم کو آزمائے کہ کون تم میں اچھا کام کرتا ہے۔ اور اگر تم کہو کہ مرنے کے بعد تم لوگ اٹھائے جاؤ گے تو منکرین کہتے ہیں یہ تو کھلا ہوا جادو ہے۔ اور اگر ہم کچھ مدت تک ان کی سزا کو روک دیں تو کہتے ہیں کہ کیا چیز اس کو روکے ہوئے ہے۔ آگاہ، جس دن وہ ان پر آپڑے گا تو وہ ان سے پھیرا نہ جا سکے گا اور ان کو گھیرے گی وہ چیز جس کا وہ مذاق اڑا رہے تھے ۷ — ۸

موجودہ دنیا کو خدا نے چھ دنوں، یعنی چھ دوروں (Periods) میں پیدا کیا ہے۔ زمین پر

ایک ایسا دور گزرا ہے جب کہ اس کی سطح پانی سے ڈھکی ہوئی تھی ۔ خدا کی سلطنت کے اس حصہ میں اس وقت صرف پانی نظر آتا تھا ۔ اس کے بعد خدا کے حکم سے خشکی کے علاقے ابھر آئے اور پانی سمندروں کی گہرائی میں جمع ہو گیا ۔ اس طرح یہ ممکن ہوا کہ زمین پر موجودہ انواع حیات ظہور میں آئیں ۔

خدا اگرچہ قادر ہے کہ واقعات کو اچانک ظاہر کر دے ۔ مگر یہ دنیا انسان کے لئے بطور امتحان گاہ بنائی گئی ہے ۔ یہی وجہ ہے کہ خدا نے موجودہ دنیا کو منصوبہ کے تحت بنایا اور اپنی تخلیقات پر اسباب کا پردہ قائم رکھا ۔

دنیا کی پیدائش اور اس پر انسان کی آبادکاری سے خدا کا مقصود اچھا عمل کرنے والے کا انتخاب ہے ۔ "اچھا عمل" دراصل حقیقت پسندانہ عمل کا دوسرا نام ہے ۔ یعنی کسی دباؤ کے بغیر وہ کرنا جو از روئے حقیقت آدمی کو کرنا چاہئے ۔ حقیقت پسند شخص وہ ہے جو اسباب کے ظاہری پردہ سے گزر کر خدا کی چھپی ہوئی کارفرمائی کو دیکھ لے ۔ بظاہر اختیار رکھتے ہوئے اپنے آپ کو بے اختیار کر لے ۔ سرکشی کی زندگی گزارنے کا موقع رکھتے ہوئے خدا کا تابعدار بن جائے ۔

موجودہ دنیا میں ایسے ہی حقیقت پسند انسانوں کا چناؤ ہو رہا ہے ۔ جب چناؤ کی یہ مدت ختم ہوگی تو موجودہ نظام کو ختم کر کے دوسرا معیاری نظام بنایا جائے گا جہاں تمام اچھی چیزیں صرف اچھا عمل کرنے والوں کے لئے ہوں گی اور تمام بری چیزیں صرف برا عمل کرنے والوں کے لئے ۔

اللہ تعالیٰ اپنے قانون مہلت کی وجہ سے منکروں اور سرکشوں کو فوراً نہیں پکڑتا ۔ ان کو انتہائی حد تک موقع دیتا ہے کہ وہ یا تو متنبہ ہو کر اپنی اصلاح کر لیں یا آخری طور پر اپنے آپ کو مجرم ثابت کر دیں ۔ یہ قانون مہلت بعض سرکشوں کے لئے غلط فہمی کا سبب بن جاتا ہے ۔ وہ اپنی حیثیت کو بھول کر بڑی بڑی باتیں کرنے لگتے ہیں ۔ مگر جب وہ خدا کی پکڑ میں آجائیں گے اس وقت انہیں معلوم ہوگا کہ وہ خدا کے مقابلہ میں کس قدر بے بس تھے ۔

وَلَئِنْ اَذَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنَّا رَحْمَةً ثُمَّ نَزَعْنٰهَا مِنْهُ ۚ اِنَّهٗ لَيَـُٔوْسٌ كَفُوْرٌ ﴿٩﴾ وَلَئِنْ اَذَقْنٰهُ نَعْمَآءَ بَعْدَ ضَرَّآءَ مَسَّتْهُ لَيَقُوْلَنَّ ذَهَبَ السَّيِّاٰتُ عَنِّيْ ۭ اِنَّهٗ لَفَرِحٌ فَخُوْرٌ ﴿١٠﴾ اِلَّا الَّذِيْنَ صَبَرُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ كَبِيْرٌ ﴿١١﴾

اور اگر ہم انسان کو اپنی کسی رحمت سے نوازتے ہیں پھر اس سے اس کو محروم کر دیتے ہیں تو وہ مایوس اور ناشکرا بن جاتا ہے ۔ اور اگر کسی تکلیف کے بعد جو اس کو پہنچی تھی ، اس کو ہم نعمت سے نوازتے ہیں تو وہ کہتا ہے کہ ساری مصیبتیں مجھ سے دور ہو گئیں ، وہ اترانے والا اور اکڑنے والا بن جاتا ہے ۔ مگر جو لوگ

صبر کرنے والے اور نیک عمل کرنے والے ہیں ان کے لئے بخشش ہے اور بڑا اجر		۱۱ — ۹

موجودہ دنیا میں آدمی کو کبھی راحت دی جاتی ہے اور کبھی مصیبت ۔ مگر یہاں نہ راحت انعام کے طور پر ہے اور نہ مصیبت سزا کے طور پر ۔ دونوں ہی کا مقصد جانچ ہے ۔ یہ دنیا دارالامتحان ہے۔ یہاں انسان کے ساتھ جو کچھ پیش آتا ہے وہ صرف اس لئے ہوتا ہے کہ یہ دیکھا جائے کہ مختلف حالات میں آدمی نے کس قسم کا ردعمل پیش کیا۔

وہ آدمی ناکام ہے جس کا حال یہ ہو کہ جب اس کو خدا کی طرف سے کوئی راحت پہنچے تو وہ فخر کی نفسیات میں مبتلا ہو جائے ۔ اور جو افراد اس کو اپنے سے کم دکھائی دیں ان کے مقابلہ میں وہ اکڑنے لگے ۔ اسی طرح وہ شخص بھی ناکام ہے کہ جب اس سے کوئی چیز چھنے اور وہ مصیبت کا شکار ہو تو وہ ناشکری کرنے لگے ۔ کسی محرومی کے بعد بھی آدمی کے پاس خدا کی دی ہوئی بہت سی چیزیں موجود ہوتی ہیں۔ مگر آدمی ان کو بھول جاتا ہے اور کھوئی ہوئی چیز کے غم میں ایسا پست ہمت ہوتا ہے گویا اس کا سب کچھ لٹ گیا ہے ۔

اس کے برعکس ایمان میں پورا اترنے والے وہ ہیں جو صابر اور صالح العمل ہوں ۔ یعنی ہر جھٹکے کے باوجود اپنے آپ کو اعتدال پر باقی رکھیں اور وہی کریں جو خدا کا بندہ ہونے کی حیثیت سے انہیں کرنا چاہیے ۔

صبر یہ ہے کہ آدمی کی نفسیات حالات کے زیر اثر نہ بنے بلکہ اصول اور نظریہ کے تحت بنے ۔ حالات خواہ کچھ ہوں وہ ان سے بلند ہو کر خالص حق کی روشنی میں اپنی رائے بنائے ۔ وہ حالات سے غیر متاثر رہ کر اپنے عقیدہ اور شعور کی سطح پر زندہ رہنے کی طاقت رکھتا ہو۔ اسی قسم کی زندگی نیک عملی کی زندگی ہے ۔ جو لوگ اس نیک عملی کا ثبوت دیں وہی وہ لوگ ہیں جو اگلی زندگی میں خدا کی رحمتوں کے حصہ دار ہوں گے اور خدا کی ابدی جنتوں میں جگہ پائیں گے ۔

فَلَعَلَّكَ تَارِكٌۢ بَعْضَ مَا يُوْحٰىٓ اِلَيْكَ وَضَآئِقٌۢ بِهٖ صَدْرُكَ اَنْ يَّقُوْلُوْا لَوْلَآ اُنْزِلَ
عَلَيْهِ كَنْزٌ اَوْ جَآءَ مَعَهٗ مَلَكٌ ؕ اِنَّمَآ اَنْتَ نَذِيْرٌ ؕ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ وَّكِيْلٌ ﴿۱۲﴾
اَمْ يَقُوْلُوْنَ افْتَرٰىهُ ؕ قُلْ فَاْتُوْا بِعَشْرِ سُوَرٍ مِّثْلِهٖ مُفْتَرَيٰتٍ وَّادْعُوْا مَنِ
اسْتَطَعْتُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿۱۳﴾ فَاِلَّمْ يَسْتَجِيْبُوْا لَكُمْ فَاعْلَمُوْٓا

